مصنفہ مولوی ابو محمد عبد الحق صاحب　　　　مصنف تفسیر حقانی شہر دہلی بازار لیاران

# عقائد الاسلام

مخفی نہیں کہ خدا نے انسان کی نجات اور سعادت کے دو ہی بازو پیدا کئے ہیں جنسے اڑ کر منزل مقصود تک جا سکتا ہے اول قوۂ نظریہ یعنی عقائد اور علمی حصہ دوسرے قوۂ عملیہ جو اعمال صالحہ کیطرف تحریک دلاتی ہے۔
حضرات انبیا علیہم السلام اور شرائع و ادیان انہیں دونوں قوتوں کی اصلاح و تہذیب کے لیئے آئے ہیں جنکی یہ دونوں قوتیں ناقص رہ گئیں وہ اس پیکر جسمانی چھوڑنے کے بعد قبر اور حشر میں معذب ہوں گی۔ مگر اول قوہ دوسرے سے اعلیٰ و اشرف ہے مرنیکے بعد انسان کے ساتھ رہتی ہے اگر یہ درست ہوگئی تو عذاب ابدی سے محفوظ رہیگا۔ قوۂ ثانیہ کا جو علم متکفل ہے اسکو فقہ کہتے ہیں جسمیں اردو میں بھی علما نے بہت مفید اور عمدہ تصانیف رائج کیں اور قوۂ نظریہ کی اصلاح کا متکفل علم کلام ہے جسکو علم العقائد بھی کہتے ہیں اسمیں اس خوبی اور اس ترتیب اور ان دلائل عقلیہ و نقلیہ کیساتھ صاف اور سلیس اردو میں اب تک کوئی کتاب تصنیف نہ ہوئی تھی کہ جس سے زمانۂ حال کے موافق خاص و عام اپنے عقائد کو موجودہ کدورتوں سے۔ جو مذہب مختلفہ اور فلسفۂ جدید کی سبب پیدا ہوگئے ہیں اور اس آندھی نے زمانہ کو تاریک کر رکھا ہے صاف لیں الحمد للہ کہ کتاب **عقائد الاسلام** جو ۲۰×۲۶ کی تقطیع پر عمدہ اور صاف کاغذ اور چھپائی کو ب میں اب پھر بار چہارم بہت سی ترمیم و اضافے کے بعد ظہور میں آئی۔ اسکی قبولیت کی یہ ایک ادنی دلیل ہے کہ روں جلدیں بار بار طبع ہوئیں زمانے کی دست قدردانی نے انکو ہاتھوں پر اٹھا لیا اور آنکھوں پر رکھ لیا جزو ن سمجھکر سینے سے لگایا۔ یہ کتاب مدارس اطفال اہل اسلام کے سلسلۂ درس میں داخل ہوگئی اسکو بچوں اور مستورات کیلئے تعلیم میں رکھنا زمانے کی ضرورتوں نے فرض و واجب کر دیا۔ ہندوستان کا کوئی گوشہ باقی ا جہاں کے علما و اعیان نے اسکو قدردانی کی آنکھوں سے نہ دیکھا ہو۔ اس کتاب کی بنظر فائدہ عام قیمت بھی زیادہ نہیں رکھی صرف ایک روپیہ چار آنے جسمیں محصولڈاک ہمارے ذمے۔ اور تاجروں کے لیئے ایک ص رعایت رکھی ہے جو جداگانہ طے ہوسکتی ہے۔

**المشتہر**

**محمد عبد القیوم و محمد ابو الحسن۔ کوٹھی نواب لوہارو دہلی**